سے جنون معہود تھا۔

تشریح مسئلہ یہ ہے کہ اگر قاضی نے خالد سے کہا کہ میں نے تجھ پر ایک ہزار درہم کا فیصلہ اپنی قضا کے زمانہ میں کیا تھا اور تجھ سے لے کر حامد کو دید یا تھا یا قاضی نے کسی سے کہا کہ میں نے اپنی قضاء کے زمانہ میں تیرا ہاتھ کٹوایا تھا مگر ماخوذ منہ المال اور مقطوع الید نے کہا کہ آپ نے قاضی مقرر ہونے سے پہلے یا معزول ہو جانے کے بعد ایسا کیا ہے تو بھی صحیح قول کے مطابق قاضی کا قول قبول ہوگا۔ کیونکہ قاضی نے اپنا فعل ایسی حالت کی طرف منسوب کیا ہے جو ضمان کے منافی ہے یعنی قاضی نے اپنا فعل زمانہ قضاء کی طرف منسوب کیا ہے اور قضاء کی حالت ضمان کے منافی ہے۔ پس قاضی اس اسناد کی وجہ سے ضمان کا منکر ہوا اور مدعی کے پاس بینہ نہ ہونے کی صورت میں منکر ہی کا قول معتبر ہوتا ہے۔ لہذا یہاں بھی قاضی کا قول معتبر ہوگا جیسے کسی نے کہا کہ میں نے اپنی بیوی کو بحالت جنون طلاق دی تھی یا اپنا غلام بحالت جنون آزاد کیا تھا۔ اور اس کا مجنون ہونا لوگوں کو معلوم بھی ہے تو اُسی کا قول معتبر ہوگا۔ چنانچہ نہ بیوی پر طلاق واقع ہوگی اور نہ غلام آزاد ہو گا۔ کیونکہ اس نے طلاق اور عتاق کو ایسی حالت کی طرف منسوب کیا ہے جو حالت ایقاع طلاق اور ایقاع عتق کے منافی ہے۔

## قاطع نے اقرار کیا یا مال لینے والے نے اس صورت میں اقرار کیا جس کا قاضی نے اقرار کیا تو دونوں ضامن ہوں گے

**ولو اقر القاطع و الأخذ في هٰذا الفصل بما اقربه القاضي يضمنان لانهما اقرا بسبب الضمان و قول القاضي مقبول في دفع الضمان عن نفسه لا في ابطال سبب الضمان على غيره بخلاف الاول لانه ثبت فعله في قضائه بالتصادق**

---

ترجمہ اور اگر ہاتھ کاٹنے والے نے یا مال لینے والے نے اس صورت میں اس چیز کا اقرار کیا جس کا قاضی نے اقرار کیا ہے تو دونوں ضامن ہوں گے اس لئے کی ان دونوں نے سبب ضمان کا اقرار کر لیا ہے۔ اور قاضی کا قول اپنی ذات سے ضمان دور کرنے میں قبول ہے اور دوسرے سے سبب ضمان باطل کرنے میں مقبول نہیں ہے برخلاف صورت اول کے کیونکہ وہاں قاضی کا فعل حالت قضاء میں ہونا ان سب کی باہمی تصدیق سے ثابت ہوا ہے۔

تشریح مسئلہ یہ ہے کہ اگر ہاتھ کاٹنے والے جلاد یا مال لینے والے نے اُسی کا اقرار کیا جس کا قاضی نے اقرار کیا ہے یعنی قاطع اور آخذ مال نے اس بات کا اقرار کیا کہ میں نے یہ کام قاضی کے حکم سے اس وقت کیا ہے جب وہ منصب قضاء پر تھا۔ اور ماخوذ منہ المال اور مقطوع الید نے کہا کہ قاضی مقرر ہونے سے پہلے یا معزول ہو جانے کے بعد یہ کام کیا ہے تو اس صورت میں قاطع اور آخذ مال ضامن ہوں گے اور قاضی ضامن نہ ہوگا۔ کیونکہ ان دونوں نے سبب ضمان یعنی ہاتھ کاٹنے اور مال لینے کا اقرار کیا ہے۔ اور قاضی کا قول اپنے اوپر سے ضمان دور کرنے میں تو معتبر ہے لیکن دوسرے سے سبب ضمان کو باطل کرنے میں معتبر نہیں ہے۔ پس جب مقطوع الید اور ماخوذ منہ المال حالت قضاء کا اقرار نہیں کرتا تو قاطع اور آخذ مال پر ضمان واجب ہوگا۔ برخلاف صورت اولیٰ کے کیونکہ وہاں قاضی کا فعل حالت قضاء میں ان سب کی باہمی تصدیق سے ثابت ہوا ہے۔

مال آخذ کے قبضہ میں بعینہ موجود ہو اور اس نے انہی کا اقرار کیا جس کا قاضی نے اقرار کیا اور ماخوذ منہ المال نے قاضی کی تصدیق کی کہ قاضی نے یہ فعل اپنی قضا کے زمانہ میں کیا یا یہ دعوی کیا کہ غیر قضا کے زمانہ میں کیا تو اس سے مال لیا جائے گا

ولو كان المال في يد الآخذ قائماً وقد اقرّ بما اقرّ به القاضي والماخوذ منه المالُ صدّق القاضي في انه فعله في قضائه او أدعى انه فعله في غير قضائه يؤخذ منه لانه اقران اليد كانت له فلا يصدق في دعوى تملكه الابحجة وقول المعزول فيه ليس بحجة

---

ترجمہ اور اگر مال، آخذ کے قبضہ میں بعینہ موجود ہو۔ اور اس نے اسی کا اقرار کیا ہو جس کا قاضی نے اقرار کیا ہے اور ماخوذ منہ المال نے قاضی کی اس بارے میں تصدیق کی کہ قاضی نے یہ فعل اپنی قضاء کے زمانہ میں کیا ہے۔ یا دعویٰ کیا کہ اس نے غیر قضاء کے زمانہ میں کیا ہے تو اس سے مال لیا جائے گا۔ اس لئے کہ آخذ نے اس بات کا اقرار کیا ہے کہ قبضہ ماخوذ منہ المال ہی کا تھا تو اپنے مالک ہونے میں اس کی تصدیق نہ ہوگی۔ مگر حجت کے ساتھ اور معزول کا قول اس بارے میں حجت نہیں ہے۔

تشریح..... مسئلہ یہ ہے کہ اگر مال، آخذ مال کے پاس بعینہ موجود ہو اور اس کا اقرار کیا جس کا قاضی نے اقرار کیا ہے۔ یعنی قاضی نے کہا کہ میں نے فیصلہ کا حکم دے کر مال لیکر اس شخص کو دیا ہے اور اس نے کہا کہ ہاں قاضی نے میرے واسطے مال لینے کا حکم دے کر اس سے مال لیکر مجھ کو دیا ہے۔ اب ماخوذ منہ المال اس بارے میں قاضی کی تصدیق کرے کہ اس نے یہ کام بحالتِ قضا کیا ہے تو دونوں صورتوں میں آخذ سے مال لے لیا جائے گا۔ کیونکہ آخذ اس بات کا تو اقرار کر ہی چکا کہ قبضہ ماخوذ منہ المال کا تھا لیکن ساتھ ساتھ اپنے مالک ہونے کا دعویٰ بھی کرتا ہے۔ تو اس کا یہ دعویٰ بغیر حجتِ شرعیہ کے معتبر نہ ہوگا۔ اور معزول قاضی چونکہ ایک گواہ ہے اس لئے اس کا قول بھی حجت نہ ہوگا۔ اور آخذ کے پاس سے مال تلف ہونے کی صورت میں قاضی معزول کا قول اس لئے حجت تھا کہ قاضی اس وقت تاوان واجب ہونے سے منکر ہے اور منکر کا قول معتبر ہوتا ہے۔

الحمد لله ربّ العالمين والصّلوة وَالسّلام على سيد الانبياء وَالمرسلين

ربّنا تقبّل مِنّا انّک انت السميع العليم وتُب علينا انک انت التواب الرحيم.

جمیل احمد خادم تدریس حدیث وقف دارالعلوم دیوبند

۱۹ جمادی الثانی یوم دوشنبہ ۱۴۰۸ھ